| کیا ۵۵ جب رحمۃ للعالمین مشہور عالم مین | | تو رب العالمین بنکر کیا اظہار رافت کا |
|---|---|---|

۵۵ چونکہ پرورش ساری عالم کی رحمت کے سایہ مین منظور تھی جیسا تربیت مان باپ کی بچون کے لئے اگر رحمت پدری و مادری جوش نہ کرے پرورش اطفال کیسے ہو لہذا رب العالمین نے اپنی رحمت کے ظاہر کرنے کو وجود با وجود رحمت عالم صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم پورا مجسم رحمت پیدا کرکے دنیا مین بھیجا تاکہ سب کو معلوم ہو جاوے کہ یہہ رحمت جو پردہ محبوب مین ظاہر کی گئی سراسر ہی میری رحمت ہے۔ اور یہی میرا محبوب و مظہر ہے اور اسی رحمت کے ضمن مین سارے عالم کی پرورش منظور ہے۔ گویا رحمت حق و رافت حق سراسر ہی ہے جیسا فرمایا لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ اس آیت مین رَءُوْفٌ و رَحِيْمٌ کہ دونون صیغے مبالغے کے ہین اوس حبیب کریم کی رافت و رحمت کثیر کو بالمبالغہ صاف صاف ظاہر کر رہے ہین پس اللہ تعالی نے اپنی رافت و رحمت پوری پوری کامل طور پر اپنے حبیب کی نسبت فرمائی۔ اور اسی ضمن و طفیل مین تمام عالم پر اپنی رافت و رحمت کاملہ کا اظہار کیا۔ اور پھر صاف صاف اپنے حبیب کی رافت و رحمت کثیرہ و بیحد کا سارے عالم بالخصوص مومنین پر اعلان کردیا یہہ سبب محبت کا تقاضا ہے کہ سارے عالم کو تربیت مین اوس کا طفیلی کیا۔ اور یہہ کمال رحمت ہے کہ ایسا مربی عنایت فرمایا۔ شعر

| | صد شکر کہ ہستیم میان دو کریم | | یارب تو کریمی و رسول تو کریم |
|---|---|---|---|

| بنی جب نور سے اوس کے یہ سب مخلوق اور عالم | تو رب العالمین کرنہ ہو یہ ساری کثرت کا |
|---|---|

۵۵ یعنی جب تمام عالم اور ساری مخلوق اوس نور خدا سے جو نبی امی ہیں پیدا ہو کر ظہور میں آئے تو پرورش بھی سارے عالم کی سایۂ رحمت میں قرار پائی کیونکہ امّیّ کے معنی اصل کے ہیں لہذا آپ اصل موجودات حادثہ واقع ہوئے ۔ پس آپ کی ذات پاک کا مربیٔ عالم کثرت ہونا ظاہر ۔ اور آپکا نور پاک چونکہ نور خدا سے ظہور پایا پس وجود باجود صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم ظل خدا ٹھیرا کہ وہی رب الارباب ہے اور وہی آپ کا مربی ۔ اور یہی مقصود رب العالمین ہے واللہ اعلم جیسا مناسب مقام کسی کا شعر ہے ۔

| | |
|---|---|
| شکر فیض تو چمن چون کند ای ابر بہار | کہ اگر خار و گر گل ہمہ پروردۂ تست |
| یہی محبوب حق کا ہی پیارا خدا کا ہے | یہی صنا ہمارا ہے مربی ساری خلقت کا |

۵۶ معلوم ہوا کہ یہی محمود حق ہے ۔ یہی محبوب حق ہے ۔ یہی خدا کا پیارا ۔ یہی سب کا مالک اور یہی سب کا صاحب ہے چنانچہ قول حق ہے وَابْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا ۱۵ اور اے حبیب تم کو تمہارے رب نے مقام محمود کے لئے پیدا کیا بتلائیے کہ کون ایسا مربی ہے جس کے طفیل تمام انس و جان ۔ یہہ سب زمین و آسمان بلکہ تمام کون و مکان ظہور میں آئے ۔ فی الحقیقت لَوْلَاکَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاکَ اوسی کی شان میں زیبا و شایان ہے **شعر**

| | |
|---|---|
| جہان میں شور ہی یا رب کس کی آمد آمد کا | کہیں پر تو فگن عالم میں جلوہ حسن سرمد کا |
| نہ ذات پاک مقدس کو فقط اظہار منظور | ٹھہرایا ظل رحمانی میں درباو سکی رحمت کا |

۵۷ ذات پاک سرور عالم سے جو تمام مخلوق کی ابتدا ہونے کی اور آپ سے تمام عالم کے ظہور پانے کی شہرت پائی اور ذات مطلق نے جو آپ کو اولیت و تقدم عطا فرما کے

اپنے سایہ رحمت مین آپ کی رحمت عام جلوہ گر فرمائی تو اس سے آپ کی رحمت کو
صرف سرداری اور ابتداے عالم ہونے کے لئے ہی منحصر نہ فرمایا بلکہ اپنی رحمت خاص
سے ظل رحمانی کے ضمن مین لے کر آپ کو رتبہ عالی اور توفیق حالی کے عطا فرمانے کا
بھی اعلان دیا۔ یعنی اس سدا بہار گلزار کو قدم و حدوث کی خوشبوؤن سے سراسر بسا کر اور
سنبل کی طرح اوسکی زلفون کے دام پھیلا کر جانون کے پرندے اُس مین اولجھا کر مقید کر دئے
اور بارش ازلی اور نسیم ابدی سے اوس کو تر و تازگی عطا کر کے اپنی دید کو اس آئینہ مین
جلوہ نما کیا اور اپنا تقدس آپ کی تقدیس کے متعلق فرمایا صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم
زہے جمال و زہے کمال کسی نے خوب کہا ہے شعر

| | | |
|---|---|---|
| تقدیر بہ یک ناقہ نشانید دو محمل | | سلماے حدوث تو و لیلاے قدم را |
| تقدیر نے ناقہ پہ کسے خوب دو محمل | ترجمہ | سلماے حدوث آپ کا لیلاے قدم کا |

چنانچہ یہی مضمون رحمٰن و رحیم کی تفسیر مین نظم لاحق مین بخوبی ظاہر ہے

الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

| | | |
|---|---|---|
| ۵۹ یہ رحمٰن و رحیم اپنی جو لکھی حق نے دو صفتین | | رکھا اس مین اک نکتہ بہت باریک رویت کا |

۵۹ ان دو صفتون رحمٰن و رحیم کی تخصیص سے معلوم ہوا کہ دید انوار قدیم شمع جمال
حبیب کریم کی جلوہ نمائی مین متضمن ہے تا وقتیکہ موافق فرمان مَنْ رَاٰنِیْ فَقَدْ
رَاَ الْحَقَّ ۝ دیدار فیض آثار حضرت حبیب کردگار سے فیض یاب نہ ہو دیدار
انوار قدیم پروردگار سے کیسے بہرہ یاب ہو۔ اور یہہ مضمون ایک نکتہ پر محمول
ہے یعنی نکتہ رحیم حلقہ دار جو گیسوے لام کمند دار کے نیچے پوشیدہ ہے اوسی
مین روے انور کا ظہور اور چہرہ دلدار کا دیدار نمایان ہے کہ بیان ایسے بتدبیر کی

سو اکیا چارہ ۔ اور اس سے بھی جو بہت ہی باریک نکتہ جہلک مار رہا ہے اوس کا بیان
نظم لاحق سے عیان ہو رہا ہے ۔ چنانچہ مناسب محل یہہ بھی ایک شعر ہے خوب کہا ہے ۔

اودہر اللہ سے واصل ادہر مخلوق سے شامل ‏ ‏ ‏ خواص اوس برزخ کبریٰ مین ہے حرف مشدد کا

نقاب[۵۱] زلف وہ جو عارض روے منور تھا ‏ ‏ ‏ چھپا وان میم تھا درج دہان پاک حضرت کا

[۵۱] یعنی زلفِ لام کہ صفحۂ الحمد مین چہرۂ زیباے احمد پر مانند نقاب عارض ہوا ہے اوس مین میم
پوشیدہ ہے ۔ جیسا ارشاد ہوا الٓمٓ یعنی میم تحت الف لام ہے ۔ پس اولیت
و بدایت اور خلقت و بعثت کا اسی سے اظہار ہوا ۔ اور جو اسم مبارک محمد صلی اللہ علیہ
وعلیٰ آلہ وسلم کا ابتدی قرار پایا یعنی اسم مبارک کی ابتدا اسی حرف سے ہوئی ۔ مطلب یہہ کہ
جب اللہ تعالیٰ نے اپنا جمال و کمال آئینۂ روے پاک احمد مین دیکھا خواستگار حمد ہوا
پس ابتدا آپکی محمودیت کثیرہ سے فرمائی صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم (جیسا کہ اسم مبارک
محمد کے بھی معنی ہین اور اوس سے یہی مراد ہے) تا کہ انوار حبیب کو بعثت فرما کر اسی
مشکوٰۃ کے اظہار مین اپنا اظہار کرے ۔ چنانچہ آپ کے نور کی تخلیق فرما کر انبیا کے حجابات
مین پوشیدہ رکھا ۔ اور ذاتی حمد کو حضور کے محامد صفاتیہ مین محجوب کیا صلی اللہ علیہ وعلیٰ
آلہ وسلم ۔ اور جب دہانِ مبارک صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم سے کہ درج میم کی طرح
ہے آپ کی بعثت رسالت کا چالیسوین سال سے کہ میم کے عدد مین اظہار ہوا
تو بالکل حجاب اوٹھا کر ذات سے جلوہ گری فرمائی ۔ اور اس سے پہلے لیلاے لام
کے پردہ مین جس کے تیس عدد ہین نکتہ کیطرح میم حجاب مین پوشیدہ تھا ۔ حاصل
یہہ کہ وہ ذات تعالیٰ شانہ حبیب کی تیس سالہ عمر تک خاص خلوت حبیب مین اپنے
آپ کا خوب سراہنے والا تھا جیسا لفظ احمد کے معنی سے سمجھا جاتا ہے ۔ اور بعد

چالیس ہی کے دہانِ مبارک حبیب سے بیحد و نہایت سرا گیا جیسا لفظ محمدؐ کے معنی سے مراد ہے۔ اور یہین سے یہہ بات ظاہر ہے کہ اہل ظاہر کے واسطے ہدیہ زکوٰۃ چالیس پر واجب ہوا تا چالیس مین سے ایک کہ یکتائی اوسی کو زیبا ہے علیحدہ کرین اور اس ادب کو ملحوظ رکہین۔ بہ خلاف اہل خلوت و نیاز کہ مسکین لوگ ہین کیونکہ حبیب مسکین کی خواہش تہی کہ فرمایا اَللّٰهُمَّ اَحْيِنِيْ مِسْكِيْنًا وَّاَمِتْنِيْ مِسْكِيْنًا وَّاحْشُرْنِيْ فِيْ زُمْرَةِ الْمَسَاكِيْنِ ٥ اے اللہ مجہکو مسکینون مین زندہ رکہیو اور مجہکو مسکینون مین ماریو اور میرا حشر بہی گروہ مساکین مین کیجیو۔ اونکا ہدیہ زکوٰۃ اونکی جان فروشی ہے کیونکہ اسرار کی آگہی اور احوال جلال کے سبب خود سے وارستگی۔ و جمال پر شیفتگی۔ جان سے دیوانگی اسی بات کی مقتضی ہے۔ لہذا معذور ہین جیسا اَلْمَجْنُوْنُ مَعْذُوْرٌ دیوانہ معذور ہے واللہ اعلم بالصواب۔ اور یہہ بات کہ زلف لام کے نقاب مین درج دہانِ میم پوشیدہ ہے الفاظ رحمٰن و رحیم مین تفریق کرنے سے ظاہر ہوگی۔ اس کا بیان نظم لاحق مین موجود ہے ۵

| کہ نشاط و چلو و سین مین جلوہ ہے قدرت کا | ہلال عید کی صورت مین عقدہ ظاہر ہوا |
|---|---|

۱۱ ۵ یعنی عقدہ میم کا رحمٰن کے نون مین کہ ہلال صورت ہے اول ظاہر ہوا اس واسطے کہ عید کا ظہور رویت ہلال پر ہے جیسا ارشاد ہوا۔ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ ۙ مَآ اَنْتَ بِنِعْمَةِ رَبِّكَ بِمَجْنُوْنٍ ٥ وَاِنَّ لَكَ لَاَجْرًا غَيْرَ مَمْنُوْنٍ ٥ وَاِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ ٥ فَسَتُبْصِرُ وَيُبْصِرُوْنَ ۙ بِاَيِّكُمُ الْمَفْتُوْنُ ٥ اے نون و صاحب نون قسم ہے اس قلم یا اہل قلم کی اور جو وہ لکہتے ہین۔ تو فضل رب سے دیوانہ نہین ہے۔ بلکہ تیرے واسطے بے حد اجر مقرر ہے۔ اور تو بیشک اخلاق عظیم اور کامل

خوبیون پر مبعوث ہوا ہے سو اب تو بھی دیکھہ لیگا اور وے بھی دیکھہ لین گے۔ کہ کون تم مین سے
مفتون ہے اس آیت شریف مین حضرت رحمٰن کارکنان قضا و قدر کی قسم کھا کر اپنے
حبیب صاحب نون و صاحب ہلال کی خوبیان و فضل و بخشش عظیم کا ذکر فرما کر پیشین گوئی
فرماتا ہے کہ اس رحمت رحمانی کے نازل ہونے پر (جس سے مراد حقیقت محمدی کا ظہور
ہے) عنقریب معلوم ہو جاویگا کہ کون راہ پر لگا اور کون راہ سے بچلا۔ کون کس کا شیدا ہوا اور کون
کس پر فدا۔ پس جس سے فدای نیک اس رحمت رحمانی کے انوار سے جو مثل قوس
تابان ہوتے ہین عکس حاصل کیا۔ اور اس خم ابروے یار کی محراب عبادت مین سجدۂ
طاعت کیا اوس روزہ دار متقی ماسوی اللہ نے ہلال عید دیکھہ لیا۔ گویا یہ رویت ہلال
حقیقت محمدی عید عشاق ہے۔ اور جلوۂ قدرت کے لیے یہی صنعت براعة الاستہلال
ہے کہ علم صنایع صانع مین اس صنعت کا ظہور ابتدا مین ہوا ہے جیسا علم صنایع سے
معلوم کرو۔

اب یائی رحیم مین کہ ہلال تفریق ہے غور کروگے تو معلوم ہوگا کہ یہ ہلال اوس بدر
حقیقی کی تکمیل کے واسطے جو ظل آفتاب حقیقی ہی بالمقابل واقع ہوا ہی جیسا ارشاد ہوا یٰسٓ ۝
وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ ۝ اِنَّکَ لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ ۝ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ۝ تَنْزِیْلَ الْعَزِیْزِ
الرَّحِیْمِ ۝ لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُوْنَ ۝ اے سردار اے
صاحب نون و یا کامل السین قسم ہے اس حکمت والی کلام کی بیشک تو او نہین
بھیجے ہوؤن مین سے ہے۔ راہ راست پر ہے۔ اس حکمت والے کلام عزیز و رحیم
کا نازل کرنا اس لئے ہے کہ تو اوس قوم کو جن کے باپ دادا انہین ڈرائے گئے ہین
ڈراوے۔ پس وے غافل ہین۔ جیسے آیت سابق مذکورہ مین تشویق تھی اس آیت
مین تخویف ہے یہ ظاہر کرکے کہ یہہ محبوب کہ صاحب کلام حکیم موصوف بہ جوامع الکلم

منظہر تام بدر کامل معروف بہ عروۃ وثقی ۔ صراط مستقیم رسول خداوند کریم ہے۔ بڑا زبردست
وصاحب قدرت ہے۔ اور بے حد رحمت والا ہی ہے اس سے ڈرو۔ اور اس کا
ادب وتعظیم ملحوظ رکھو۔ غافل مت ہو۔ کیونکہ اس کلام حکمت والے کے بھیجے ہین کہ سراسر
ٹھیک ودرست وراہ راست پر ہے غلبہ حق ورحمت دونون کا اظہار ہے پیشین گوئی فرماتا ہے
کہ اوس کا غلبہ دلون مین ہیبت پیدا کریگا اور اوسکی رحمت دلون سے غفلت کے پردے
اوٹھاویگی واللہ اعلم بالصواب۔

پس الفاظ رحمن ورحیم کے حروف مفردات مین فکر کرنے سے ظاہر ہوتا ہے۔
کہ سوائے نون ویا کے جو مثل قوسین رخ انور پر ہالہ کئے ہوئے ہین کوئی تفاوت
نہین ہے معلوم ہوا کہ یہی نقاب دو نونگونہ یا کا رخ انور پر حجاب واقع ہوا ہے جسکے
اولٹنے سے صورت وَانْشَقَّ الْقَمَرُ ۵ نمایان ہوجاتی ہے یعنی لو چاند نکل آیا۔ اور
اسی کے اوٹھانے سے وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰهَا ۵ جلوہ نما ہوجاتا ہے یعنی لیجئے اب بدر
کامل آفتاب حقیقی کا روشن ہوگیا۔ حاصل یہہ کہ عدد یا چودہ ہین سبب عدد نون سے
کہ پچاس ہین تفریق کیجئے تو عدد میم کہ چالیس ہین ظاہر ہوجاتے ہین چنانچہ فرمایا۔
الٓمّٓ ۚ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ ۚ جیسا اشارتاً ابتدا مین مذکور ہوچکا۔
فَهِمَ مَنْ فَهِمَ لہذا معلوم ہوگیا کہ نکتہ میم قدرت ہالہ قوسین مین جلوہ نما ہے۔ اور
یہہ ہالہ قوسین نون ویا کے تقابل وتفریق سے ظاہر ہوتا ہے یہان سے یہ مضمون
بھی نکلتا ہے کہ حقیقت محمدی ظل رحمانی کے ضمن مین ہوکر مقام قاب قوسین مین
جلوہ گر ہے جو اربعین مین ظہور پاتی ہے اور ایک عشر مین حاصل ہوتی ہے اور یہی بیت المال
اسلام کی مقدار ہے پس یہہ مقام علی وعالی ہے جب ایک عشر اوس سے اور تفریق
کرین تو مقام منزہ ظاہر ہوتا ہے۔ اور یہہ حقیقت احمدی ہے کہ پردہ زلف الا میم

مین مستور ہے اور اسکی تخصیص و تعریف لام الحمد اور لام الرحمن سے عیان ہے جیسا
کہ معہود اہل عرفان ہے واللہ اعلم و علیہ التکلان **شعر**

این نکتہ کہ سربستہ چون غنچہ دارد ۔۔ چون گل نہ درد دامن سے کے بو آرد

راقم خامہ دستِ کاتب مین سرنگون وگریان ہے ۔ مدعاے ناکام صورتِ حال سے
عیان ہے ۔ صریرِ پے ہنگام جاری ہے ۔ کوئی نہین جانتا کہ اسکے دلِ درد انگیز
مین کیا زخم کاری ہے کہ زبان بھی دوپارہ ہوکر حرف مطلب کے بیان مین عاری
ہے گویا زبان حال سے گویا ہے ۔ صورت بہین حالم مپرس ۔ اگر گویم مشکل وگرنہ گویم
مشکل **شعر**

ہمین سرایم و انچہ ازل بہ نطقم داد ۔۔ دگر بہ گو کہ بیان از کجا وسے کے آرم

این است کہ ہمچو خامہ سرگردان و حیرانم ۔ دحق ہمو است کہ اللہ اعلم

**جب اس دریاے رحمت مین ہوا ناخدا تمسا ۔۔ نہ بیڑا پار ہو کیونکر بھلا کشتی امت کا**

اس دریاے رحمت رحمانی مین کہ ناپیداکنار ہے اے رحمۃ للعالمین حبیب تم سا
ناخدا ہو کشتی امت کیسے ساحلِ نجات پر نہ لگے جیسا نونِ رحمن کہ کشتی روان کیطرح
نمایان ہے اوس مین میم محمدؐ ہی ناخدائی کے واسطے شایان ہے پس جو کام کہ
اس اسم مبارک کے توسل سے مدح و ثنا کے ضمن مین مانگا جاوے رحمتِ سرمدی
سے بہ تائیدِ ایزدی سرانجام پذیر ہو گا اس لیئے کہ فرمان خدا جو حق ہے روشن ہے
فَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُولُ لَوَجَدُوا اللَّهَ تَوَّابًا رَّحِيمًا ۝ یعنی پہر اس رسول نے
جن کے واسطے مغفرت طلب کی تو اونہون نے اللہ کو توّاب و رحیم ہی پایا یعنی اونکی
طرف اللہ بڑا ہی متوجہ اور بڑا ہی مہربان ہو گیا ۔ کیا کہا ہے کسی نے گویا موتی پروئے ہین

شعر

| | |
|---|---|
| چونام این است نام آور چہ باشد | بکرم تر بود از ہر چہ باشد |

مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝

| | |
|---|---|
| ۵۱۳ ہوا مالک وہ یوم الحشر کا تو دوستی کو | کیا اپنا حبیب خاص اور مالک شفاعت کا |

۵۱۳ چونکہ اللہ تعالی موافق فرمان اَللّٰہُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوا الخ اللہ مومنین کا ولی ہے اہل ایمان و دین یعنی قیامت کے دن کا مالک ہے اوس نے اپنی مالکیت کا اظہار پردہ شفاعت مین فرمایا۔ اور وہ میم محمد جو پردہ قوسین مین یعنی رحمن و رحیم کے حجاب مین پوشیدہ تہا یہان اظہار کر کے مالکیت کی ابتدا اوس سے فرمائی تاکہ جس شخص کے لیئے اوس کا حبیب خاص کہ شفیع مختار اور مالک اذن عام ہے سفارش کرے اور ایمان سکہلاوے رحمت خدا اوس کو گہیر لیوے اور دریای رحمت مین اسکو داخل کر کے کشتی امت مین جگہہ عنایت فرماوے

شعر

| | |
|---|---|
| چہ غم دیوار امت را کہ باشد چو تو پشتیبان | چہ باک از موج بحر آنرا کہ باشد نوح کشتیبان |

اور اس مالکیت کا پورا جلوہ حشر کے دن ظاہر ہوگا جیسا نظم لاحق سے مفہوم ہوگا۔

| | |
|---|---|
| ۵۱۴ مدارج آپ کے اول سے آخر کیون نہو بہتر | کہلیگا حال محشر مین تمہاری شان شوکت کا |

۵۱۴ یعنی مراتب و مدارج بہ تمامہ کہ اون کی ابتدا آنحضرت صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم سے ہے آپ کے سایہ مبارک مین موافق اس آیہ شریف وَلَلْاٰخِرَۃُ خَیْرٌ لَّکَ مِنَ الْاُوْلٰی یعنی البتہ آخرۃ آپ کے لیئے اولی سے بہتر ہے۔ اون کو روز افزون ترقی ہے چنانچہ آخرت مین آپ کی شان و شوکت ظاہر ہو جاویگی۔ اور آپ کے انوار و جمال تمام عالم

آنکھون مین جواس وقت مثل ستارون کے آپ کے اظلال حجاب مین یعنی عکسون کے پردون
مین چمک رہے ہین آفتاب کی طرح بے حجاب ہوکر چکاچوند پیدا کرینگے۔ پس یہہ مالکیت
جوذاتیہ اور خاص شانیہ صفتون کے دسون پردون مین پوشیدہ تھی ابتداے یوم سے
اشارت فرماکر اور چھون جہتون کو گھیر کر ذات وصفات سے اوس کو محدود کیا پھر اربع عناصر
کی صورت کا خلعت پہناکر اور درمیان دین اوسکی قرارگاہ مقرر فرماکر آخر دریاے رحمانی
کے سایہ مین اوس کو بلندی عنایت فرمائی۔ یعنی مالکیت کی ابتدا چالیس سے جیساکہ میم
کی عدد مین فرماکر اور انتہا پچاس پہ جو دین کے عروج وانتہا کا دن ہے صلیات کی صورت
مین کہ مالک کی دوسری قرائت ملک بھی آئی ہے موافق مراد اس آیت شریف۔
اَلرَّحْمٰنُ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى ۝ کے جلوہ فرماکر تمام شان وشوکت اوس پر
ایثار فرمائی کہ حشر مین برملا ظاہر کریگا۔ جیسا حضرت حافظ شیرازی رحمۃ اللہ علیہ
کا قول ہے۔ **شعر**

| |
|---|
| من ازان حسن روزافزون کہ یوسف داشت دانستم |
| کہ عشق از پردۂ عصمت برون آرد زلیخا را |

اگر غور سے دیکھین تو یہ اشارات وتعلقات حروف واعداد حروف آیت شریف
مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ سے بہ خوبی ظاہر ہوتے ہین تشریح کو بحث طویل چاہیے
اَلْعَاقِلُ تَكْفِيْهِ الْإِشَارَةُ۔ مزید بیان اس مالکیت کا بیان دوسرے
رنگ مین نظم آیندہ سے بھی ظاہر ہورہا ہے۔

| | |
|---|---|
| یہ وہ محبوب ہو مظہر ہی مقام خاص محمودی[۱۵] | جو مالک عرش رحمانی ہو دو مین معیت کا |

[۱۵] یعنی اس ذات مطلوب کو جو نور دات اور سپید و ن اور حق کی ہمر فتون کا مخزن ہے

(موافق اس آیت شریف فَاَوْحٰی اِلٰی عَبْدِہٖ مَآ اَوْحٰی اوس نے وحی بھیجی اپنے
بندہ پر جسقدر کہ وحی بھیجی۔ اور موافق مضمون اس حدیث قدسی یَا نُوْرَ نُوْرِیْ وَیَا
سِرَّ سِرِّیْ وَیَا خَزَائِنَ مَعْرِفَتِیْ اَفْدَیْتُ مُلْکِیْ عَلَیْکَ یَا مُحَمَّدُ مِنْ لَدُنِ الْعَرْشِ
اِلَی تَحْتِ الْاَرْضِیْنَ کُلُّهُمْ یَطْلُبُوْنَ رِضَائِیْ وَاَنَا اَطْلُبُ رِضَاکَ یَا مُحَمَّدُ
اے میرے نور کے نور اور اے میرے بہید کے بہید اور میری معرفتون کے خزانے
مین نے اپنا ملک اے محمد تجہپر فدا کیا۔ عرش سے لے کر تحت الثریٰ تمام زمینون کے
نیچے تک جسقدر میری مخلوق ہے کل میری خوشنودی کی طالب ہے۔ اور مین اے
محمد تیری خوشنودی کا طالب ہون) محبوبیت اور محبیت اور مظہریت اور محمودیت اور
مالکیت اور استوی عرش رحمانی اور رتبۂ قاب قوسین اور معیت اور قربیت اور احاطت
اور شفاعت اور معبودیت اور عبدیت وغیرہ وغیرہ تمام مرتبون اور درجون بڑائی اور عزت
بخشی جیسا محبوبیت کی نسبت فرمایا قُلْ اِنْ کُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ الخ یعنی کہدیجئے اے
حبیب میرے اگر تم اللہ کو چاہتے ہو تو میری پیروی کرو اللہ تمکو محبوب کر لیگا۔ اور
نسبت محبیت جیسے یُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ الخ وے اللہ کی محبت کی طرح انکی
محبت رکہتے ہین اور جو مومنین ہین گرویدہ خدا ہین اللہ کی محبت مین سخت گرویدہ ہین۔
اور مظہریت جیسے اِنَّ الَّذِیْنَ یُبَایِعُوْنَكَ اِنَّمَا یُبَایِعُوْنَ اللّٰهَ الخ اے ہمارے
حبیب جو تمسے بیعت کرتے ہین یقینی وہ اللہ ہی سے بیعت کرتے ہین اللہ کا ہاتھ انکے ہاتھون پر ہے اور وَمَا
رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰی ٥ اور جسوقت آپنے مٹھی بہر خاک پہینکی تہی
آپ نے نہین پہینکی تہی ولیکن اللہ نے پہینکی۔ اور نیز حدیث شریف جیسے مَنْ رَاٰنِیْ
فَقَدْ رَاَی الْحَقَّ ٥ جس نے مجہکو دیکہا اوس نے بیشک اللہ کو دیکہا۔ اور محمودیت
جیسے اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الخ اور اَنْ یَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا ٥ آپ کا رب

آپ کو مقام محمود مین کہڑا کریگا۔ اور مالکیت جیسے مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ٥ اور دوسری
قرأت مین مَلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ٥ اور يَرِثُوْنَ الْفِرْدَوْسَ الخ وے فردوس کے مالک
ہونگے۔ اور استوائے عرش رحمانی جیسے اَلرَّحْمٰنُ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى ٥
قسم ہے اس رحمان کی کہ عرش پر مستوی ہے۔ اور اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ یہ رحمن اور رحیم ہے
اور مرتبۂ قاب قوسین جیسے فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى ٥ اور ہوگیا قاب قوسین
یا اوس سے بہی زیادہ نزدیک۔ اور غلبہ وقوت جیسے وَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ وَلِرَسُوْلِهٖ الخ
اور زور و غلبہ اللہ ہی کا اور اوس کے رسول کا اور مومنین کا ہے ولیکن منافق نہین
سمجھتے ہین۔ اور معیت جیسے وَاللّٰهُ مَعَكُمْ اور اللہ تمہارے ساتھ ہے۔ اور قربت
و احاطت جیسے وَاِنِّيْ قَرِيْبٌ اور مین بیشک قریب ہون۔ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطٌ
اور اللہ ہر چیز کو گہیرے ہوئے ہے اور شفاعت جیسے مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗ
اِلَّا بِاِذْنِهٖ الخ کون ہے یہ وہ ہے جو اللہ کے پاس شفیع مختار ہوگا لیکن عدم شفاعت کہ
اوسکی شان کے خلاف ہے اللہ کے اذن پر موقوف ہے کیونکہ محبت خداوندی
اسکی مقتضی نہین کہ محبوب کی کسر شان ہو۔ اور عبودیت و عبدیت و استعانت جیسے
اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ٥ ہم تجہی کو اپنا خاص بندہ بناتے ہین یا مستحق عبودیت
سمجھتے ہین یا ہم خاص تیری ہی خدمت و بندگی کرتے ہین موافق مضمون قُلْ يٰعِبَادِيَ الخ
وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ ٥ وَاَنَا اَطْلُبُ رِضَاكَ الخ اور ہم خاص تجہی کو
چاہتے ہین یا خاص تجہی سے مدد چاہتے ہین جیسا کُوْنُوْا اَنْصَارَ اللّٰهِ۔
اور اصلیت و وصلیت جیسے حدیث شریف كُلُّ شَيْءٍ يَرْجِعُ اِلٰى اَصْلِهٖ ٥ ہر چیز
اپنی اصل کی طرف رجوع کرتی ہے۔ و آیت شریف كُلٌّ مُيَسَّرٌ لِمَا خُلِقَ ٥ اور جو
جس کے لیے پیدا ہوا آسانی دیا گیا۔ وغیرہ وغیرہ

اور موافق مضمون وَفَوْقَ كُلِّ ذِيْ عِلْمٍ عَلِيْمٌ ہر علم والے سے اوپر ایک بڑھ کر علم والا ہے۔ خاص محبوب ذات کا مظہر مختص محمود بنا کر عرش عظیم رحمانی مقام قاب قوسین او ادنیٰ کا مالک کیا۔ اور قربت و معیت اور احاطت و شفاعت وغیرہ سے موصول فرمایا۔ بقول کسیکہ ع اللہ اللہ چہ جمال است بدین بوالعجبی ۔ اور کیا اچھا کسی نے کہا ہے ع آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری ۔ پس اس بے انتہا بخشش کے کیا کہنے سچ ہے کسی کا شعر

| | |
|---|---|
| ہر لطافت کہ نہان بود پس پردۂ غیب | ہمہ در صورت خوب تو عیان ساختہ اند |

اس کی ہمواری و قیمت و اظہار کا دن روز بازار محشر ہے جیسا فرمان رب العزت وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا ۝ سے ظاہر ہے فی الحقیقت تجہیر اسد کا بے حد اور بڑا ہی فضل ہے چنانچہ یہی مضمون و اشارات نظم لاحق مین دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| وہان اعطا حق سے ہے فترضی رضا مجھ کو | یہان کیا ناز محبوبی سے لا ارضی کی حجت کا |

پس یہ ساری بے انتہا بخششین اس آیت شریف وَلَسَوْفَ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى ۝ یعنی عنقریب آپ کا رب آپ کو اس قدر عطا کریگا کہ آپ راضی ہو جاوینگے اور حدیث شریف مذکور یا محمد سَلْ تُعْطَہ یا رب امتی الخ کے مضمون سے آفتاب کی طرح بلکہ اوس سے زیادہ روشن ہین کیونکہ الفاظ يُعْطِيْ و تَرْضٰى و اَفَدَيْتُ و اَطْلُبُ کے لفظ و معنی سے ہمیشگی و دوام ۔ اور اسد کے دین و خوشنودی کا ثابت و متحقق ہونا ظاہر ہے اور حرف سَوْفَ و فَا اور حروف خطاب و ندا اور افعال اَفَدَيْتُ و اَطْلُبُ اور ضمائر عَلَيْكَ و اَنَا سے تحقق و تاکید اور قربت و محبت اور رضا جوئی و خوش کرنے مین بخوبی معلوم ہو رہی ہے جیسا حدیث شریف مین آیا ہے کہ

اس آیت شریف وَلَسَوْفَ یُعْطِیْكَ الخ کے نازل ہونے کے بعد اوس سردار محبوبان نے زبانِ فیض ترجمان سے نازِ معشوقانہ کے ساتھہ بحیثیت محبوبی پیش کی اور نازِ دلربائی سے فرمایا اَلَا اَرْضٰی قَطُّ وَوَاحِدٌ مِّنْ اُمَّتِیْ ۝ یعنی مین ہرگز راضی نہونگا جب تک میری امت مین سے ہرایک کو آتشِ دوزخ اور دوری فرقت سے نہ چھڑالونگا اور اپنے وصل ولقا سے بہرہ ورنہ کرلونگا۔ اور جنت مین اپنے ہمراہ داخل نہ کرلونگا۔ جو لوگ نابینا اور محرومِ شفاعت ہین وہ اس راز و نیاز کو جو طالب و مطلوب مین ہے کیا جانین اس لیئے کہ چمگادرون کو آفتاب کے حسن وجمال سے کیا سروکار۔ اورانہی دلون کو جہل کے تاریک پردون سے نکلنا۔ دوری چہوڑنا مہجوری ومحرومی سے مُنہ موڑنا دشوار۔

اور جس کسینے ایمان حقیقی کے عشق کے سلسلہ کی زنجیرون مین پہنس کر حضرت اویس قرنی کیطرح جیسا چاہیئے وہ حسنِ خداداد معلوم کیا۔ اور محبت کے بندہین اور ارادت کے زیور سے آرایش پاکر سراپا حبیب کی مثال کا محو ہوکر پوری پوری پیروی کی وہ جان لیگا۔ کہ یہان طالب مطلوب پر گرویدہ ہے۔ اور محبوب پردہ حبیب مین کلام فرمارہاہی جس نے یہ فرمایا سچ ہے **شعر**

| جز خدا قدر ترا نہ شناخت کس | | کس خدا را ہمچو تو نہ شناختہ |
|---|---|---|

پس یہی سبب ہے کہ وہ پردہ اپنے حبیب کی صورت وسیرت ومثال وجمال ونقل واصل مین کل بندگی وعبادت کا طالب ہے چنانچہ قول مبارک مَنْ رَاٰنِیْ فَقَدْ رَاَی الْحَقَّ ط اسی کا شاہد بیان ہے۔ یعنی حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم کا یہ فرمانا جسنے مجہے دیکہا بیشک اوس نے حق کو دیکہا۔ کیا کچہہ اس بیان کی گواہی دیتا ہے اور یہی مضمون نظمِ لاحق مین اور طرح سے مطالعہ فرمایئے۔

إِيَّاكَ نَعْبُدُ

| تجھی پر کردیا موقوف کام اپنی عبادت کا | عبادت حق کو ہو مقبول تیری ہی اطاعت سے |
|---|---|

ف۱۱ پس یہ وہ مقبول بارگاہ ایزدی ہے کہ بغیر اوس کی اطاعت کوئی عبادت مقبول نہیں ہے کیونکہ تمام کاروبار عبادت و عبدیت و عبودیت اوس حبیب کی پیروی و اطاعت کے زیر سایہ موقوف ہو کر اوسکی معرفت پر منحصر ہوگئے اس لیے کہ اصل عبادت یہی معرفت ہے موافق مضمون اس آیت شریف کے وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِيَعْبُدُوْنِ ای لیعرفون یعنی میں نے جن و انس کو صرف اس واسطے مخلوق کیا ہے کہ میری عبادت کریں یعنی میری معرفت حاصل کریں۔

محققین مفسرین نے یہاں عبادت سے معرفت مراد لی ہے۔ پس معلوم ہوا کہ اصل عبادت معرفت ہے لہٰذا جیسے اطاعت حق آپکی اطاعت و پیروی پر موقوف ہے اسی طرح معرفت حق آپکی معرفت پر منحصر ہے۔ اور آپ کی معرفت بغیر آپ سے عکس حاصل کیے ممکن نہیں۔ اور آپ کا عکس حاصل کرنا بدون آپ کی پیروی کے ہو نہیں سکتا معلوم ہوا کہ جمیع عبادات و اطاعت حق۔ اور جمیع مراتب عبدیت و عبودیت و معرفت ہے سایہ مبارک اور بے اتباع و اطاعت و معرفت آنجناب والا عکس ممکن۔ ذات مبارک سرور عالم صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم چونکہ مظہر ذات جل جلالہ ہے جو ازلی و ابدی ہے لہٰذا ذات حقیقی جل جلالہ کی معرفت آپ کی ذات والا صفات پر موقوف ہے اسے عزیز پہلے مربی لا ہے مربا کہا۔ خود فرمان جل جلالہ ہے مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ ۝ یعنی جو اس رسول معروف و مخصوص کی اطاعت کریگا فی الحقیقت وہ اللہ کی اطاعت کو پہونچ گیا۔ اس آیت شریف میں مَنْ حرف موصول جس کے

معنی جو کوئی ہین اس کی عمومیت پر غور کیجیئے کہ اس سے بے قید زمان و مکان کسقدر مطیع ثابت ہوتے ہین پھر حرف قد اور فعل ماضی اطاع کے تحقیق و تاکید مین فکر کیجیئے کہ کس تاکید کے ساتھ اللہ کو آپ کی اطاعت مقبول ہے گویا آپ کی اطاعت خواہ کسی زمانہ یا کسی وقت یا کسی جگہ مین کوئی شخص کریگا ایسا ہے کہ اوسنے اللہ ہی کی اطاعت کی۔ خیال کیجیئے کہ اس رسول خدا صلی اللہ علیہ و علی آلہ وسلم کی اطاعت ہر جگہ و ہر وقت مین درحقیقت خدا کی اطاعت ہے۔ پس آپ کی اطاعت بجا لانے سے اللہ کی اطاعت ادا ہو جاتی ہے۔

ایسے مخلص محبت بھی یہی چاہتی ہے کہ اپنے تمام کاروبار محبوب پر چھوڑ دے جاوین اور بجمیع الوجوہ ہمہ تن کا ہو رہے پھر الیتہ وَسَلِّمُوا تَسْلِيمًا کے مضمون سے موافقت ہو جاوے گی۔ یعنی اے ایمان والو تم اپنے کو جیسا تحویل کا حق ہے سب کا سب ہمارے حبیب کے سپرد کر دو۔ چنانچہ کیا اچھا کسی کا قول ہے ع

| | عاشقی چیست بگو بندۂ جانان بودن | |
|---|---|---|
| غضب انداز چاہت ہے عباد کو اطاعت ہے | | کیا تو اور مقبول و ادر حق اطاعت کا |

اب بیان انداز محبت اور سودائے عشق کو خیال کیجیئے کہ ذات پاک جل جلالہ نے اپنی عبادت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت پر موقوف کر کے گویا عبادت ضمن طاعت مین قرار دیکر آپ کی اطاعت کو مامور بشرط فرمایا کیونکہ عبادت مین نیت شرط ہے نہ امر خواہ امر بھی ہو لیکن شرط نہین بخلاف اطاعت کے کہ اوس مین جہتہ امر شرط ہے نہ نیت اور جہتہ عبودیت اگرچہ یہ بھی پائے جاوین لیکن شرط نہین۔ اس لیئے کہ عبادت وہ فعل ہے جو بغرض عبودیت ادا کیا جاوے اگرچہ اوس مین امر بھی ہو۔

اور اطاعت وہ فعل ہے جو بسبب امر ادا کیا جاوے اگرچہ اوس مین نیت بھی ہو لیس
گو دونون مین جہت امر مشترک ہوئی لیکن شرط امر کی فقط اطاعت مین مفہوم ہوئی لہذا اطاعت
ماموربشرط ہوئی۔ پس ماموروہ مقبول وہی عبادت ہے جو آپ کے تحت اطاعت ہے
اسی سبب سے بعد پیدایش خاکی آدم سب سے پہلا امر جو ظہور مین آیا ملائکہ کو آدم
ظاہر کے واسطے صورت سجدہ مین اطاعت کا حکم آیا فرمایا وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا
لِاٰدَمَ الآیہ یعنی اے حبیب ہمارے وہ وقت یاد کیجئے جب ہمنے ملائکہ سے کہا آدم کو
سجدہ کرو کیا ہی خوش قسمت ہے وہ خاکی جو نوری فرشتون کا مسجود بنا اور کیا ہی اچھا ہے
وہ نور جس نے خاکی مین ظہور کیا۔

اے جان جان یہہ نور مسجود جسنے کعبہ جسمانی آدم مین ظہور فرمایا دائرہ انوار کا مرکز تھا
اسی واسطے تمام انوار کو (یعنی ملائکہ) اوسنے اپنی طرف متوجہ کرلیا۔ پس سجدہ جو عبادت مین مقصود
ہے بلکہ اصل عبادت ہے وہی طاعت کے واسطے بطور تحفہ حکم کیا گیا۔ یہان طاعت
کی مقبولیت کو خیال کیجئے کہ حق العبادت واقع ہوئی اور عبادت کی مقبولیت اوسکی تبع
مین حاصل ہوئی چنانچہ اسی مضمون کے موافق کسی کا شعر ہے **شعر**

بہ مقامیکہ نشان کف پاے تو بود ۔۔۔ سالہا سجدہ صاحب نظران خواہد بود

ذرا قُلْ یٰعِبَادِیَ پڑہ کہ کیا محبوبیت یان ہے ۔۔۔ نہ جانا ہے ایسا ہی کسی کو حق عبادت کا

۱۹ اب اسی عبادت کے متعلق یہ اور مضمون ہے کہ ذات مطلق نے ذات محبوب
یکتا کو اپنی خاص عبدیت کے مقام کے واسطے پسند فرماکر اورون کو اوسکی عبدیت کیطرف
منسوب کیا اور فرمایا قُلْ یٰعِبَادِیَ الخ اے ہمارے حبیب کہئے کہ اے میرے
بندون جیسا حضرت مولوی معنوی رحمۃ اللہ علیہ کا بھی اس کے متعلق یہ شعر

اسی معنی کی صراحت پر حجت صریح ہے۔ اب جو کوئی آپ کے ظل ہمایون مین
حسب الحکم فَاتَّبِعُونِی یُحْبِبْکُمُ اللّٰہُ ۝ میری پیروی کرو اللہ تمکو محبوب کرلیگا۔ اس مرتبہ
پر پہونچگیا اور اوس کے سراپا کو انوار حبیب نے گہیر لیا موافق اس حدیث شریف کے
مَا زَالَ عَبْدِیْ یَتَقَرَّبُ اِلَیَّ بِالنَّوَافِلِ حَتّٰی اُحِبَّہٗ فَاِذَا اَحْبَبْتُہٗ فَکُنْتُ
سَمْعَہُ الَّذِیْ یَسْمَعُ بِہٖ وَبَصَرَہُ الَّذِیْ یُبْصِرُ بِہٖ وَیَدَہُ الَّتِیْ یَبْطُشُ بِھَا
وَرِجْلَہُ الَّتِیْ یَمْشِیْ بِھَا ۝ یعنی میرا بندہ اس غرض سے کہ مین اوسکو محبوب کرلون
ہمیشہ بذریعہ نوافل میرا تقرب چاہتا ہے تو جب مین اوسکو محبوب کرلیتا ہون تو اوسکی سماعت
بن جاتا ہون کہ اوسی سماعت سے وہ سنتا ہے اور اوسکی بصارت ہوجاتا ہون کہ اوسی
بصارت سے وہ دیکہتا ہے اور اوس کا ہاتہہ جس سے وہ غلبہ پاتا ہے اور اوس کا
پاؤن جس سے وہ چلتا ہے) اوس کو اللہ نے قرب خاص الخاص مین جگہہ دے کر
اور اسم عبد اللّٰہ سے نام آور فرماکر محبوب عالم کردیا بلکہ ہر ایک پر سروری و سرداری عنایت
فرماکر اپنا محبوب بنا لیا۔ کیونکہ جب انوار اپنے حبیب خاص صلی اللہ علیہ وعلٰی آلہٖ وسلم
کے اس آئینہ مین جلوہ نما پائے بہ محبت حبیب اوسکو بہی اپنی عبدیت
کی طرف منسوب کیا نہ وہ عبدیت جو اوس حبیب کو زیبا ہے بلکہ
عبدیت حبیب جو عبدیت حق ہے اوسکی طرف اس عبدیت کو نسبت دیکر تحت
یَا عِبَادِیْ کرلیا۔ پس عبادت بیشک اسی کو لائق و زیبا ہے جسکا مثل غیر ممکن
و ناپیدا ہے۔ ہان وہ احاطت کلی جو خاص اوس حبیب مظہر ذات حق خدا کے
لئے ہے دوسرونکو اوس سے جزوی حصہ ہے کہ بسبب آپکی پیروی و تبع
کے اونکو یہہ سرفرازی و مقبولیت حاصل ہوئی۔ کیا کہتے ہین اوس خاکی کے جو اس

مرتبہ و منزل مین راحت گزین ہے اسی واسطے حضرت شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ
نے فرمایا شعر

| توان رفت جز درپئے مصطفےٰ | مپندار سعدی کہ راہِ صفا |
|---|---|

| یہی مظہر ہی محمودی عجب حسن و نزاکت کا | بنا کر خاص محبوب اپنا عبد اللہ فرمایا |
|---|---|

نمبر ۵۲ پس یہہ محبوب خاص محبوب ہے اور یہہ وہ عبد اللہ مخصوص و مطلوب ہے جو مظہر ذات ہے اسی کے واسطے مقام محمود آراستہ ہوا ہے اور اسی کے قدمون تلے سارے عالم نے نشو و نما پائی ہے - اور یہی سارے عالم کو گھیرے ہوے ہے - عجب حسن و جمال عالم آراسے آراستہ ہے کہ تمام عالم و عالمیان اوس سے پیراستہ ہیں لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ وَّھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ط یعنی کوئی چیز اوس کے وصفی مثل کے جیسی بھی نہین ہے کہ ذات جل جلالہ کے اوصاف کمالیہ کے ساتھہ پوری پوری مطابقت حاصل کرکے مظہر بن سکے یا اوسکو باعتبار مظہریت ذات کے اوصاف کمالیہ کے ساتھہ پوری پوری مطابقت حاصل ہو بجز اس ذات پاک محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم کے پس اس ذات بابرکات کا مثل ذاتی و وصفی ہر دو ممتنع و محال ہے اور وہی شتوا دو انا ہے شعر

| آفتاب رخت فروزان است | . | تو کہ حسن ازل نگہدار ی |
|---|---|---|

یہی وجہ ہے کہ خاص بندون کو بطور تنبیہہ و تحذیر اس مقام کی رفعت و مرتبت کی نسبت حکم فرمایا - یَاعِبَادِ فَاتَّقُوْنِ ۝ اے میرے بندو تو مجھسے ڈرو -
یہان فَاتَّقُوْنِ مین حرف فا تعقیب کا ہے یعنی اللہ جل جلالہ خاسرین کو عذاب نار سے ڈرانے کے بعد مخلص بندونکو اپنے مقام سے کہ اوس کا عکس ذات

ہے ڈراتا ہے فرماتا ہے کہ یہہ جگہہ خاص میری ظلِ ذات کی ہے اِس مقام سے پرہیز کرو اور باز رہو اس لیئے کہ یہہ جگہہ خاص میرے محبوب کی ہے اس مین دوسرونکی گنجایش نہین کیونکہ مظہر ذات بجز اس ایک کے کسی اور کا ہونا غیر ممکن ہے - چنانچہ اسی کی نسبت یہ حدیث بھی صادق ہے لِیْ مَعَ اللّٰہِ وَقْتٌ لَا یَسَعُنِیْ فِیْہِ مَلَکٌ مُقَرَّبٌ وَّلَا نَبِیٌّ مُّرْسَلٌ ٥ میرے لیئے اللہ کے ساتھہ وقت خاص ہے جس مین ملک مقرب اور نبی مرسل کسیکی گنجایش نہین ہے - کسی کا شعر ہے خوب کہا ہے

تماشاے رخِ خورشید خود دیکھے ملیم ۔۔۔ ہمان بہتر کہ چون سایہ پس دیوار بنشینم

اور اسی بیان کی تائید نظم لاحق مین ملاحظہ کیجیے -

وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ٥

تمہین تو عین مظہر ہو سراپا حسن مطلق ہو[۵۲۱] ۔۔۔ خدا چاہے نہ کیون تمکو عیان ہے راز وحدت کا

[۵۲۱] یعنی اسی ذات عدیم المثل نے عین مظہر ہونے کے سبب اپنی ذات سے تمام صفات کمالیہ ذاتیہ و شانیہ و فعلیہ پر احاطت فرما کر حسنِ مطلق سراپا حاصل کیا اور صورت وحدت پیدا کی - لہذا حق خود کو اوس مین معاینہ کر کے طلبگار ہوا فرمایا اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ٥ یعنی ہم عین مخصوص تجھی کو سمجھتے ہین اور عین مخصوص تجھی کو چاہتے ہین اور خاص تجھی سے عون و نصرت کے خواہان ہین جیسا فرمایا یَآ اَیُّہَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُوْنُوْآ اَنْصَارَ اللّٰہِ الخ اے ایمان والو اللہ کے مددگار بن جاؤ شعر

نہ حسنش غایتے دارد نہ سعدی را سخن پایان ۔۔۔ بمیرد تشنہ مستسقی و دریا ہمچنان باقی

واللہ اعلم بالصواب -

اے عزیز اس ناچیز خاک آلودہ کو کیا طاقت جو کلام حق کو کہ حبیب حق کی شان مین

آراستہ ہے حق بہ حق ادا کرے ناچار حق کو بیر ذکر کے یہ عرض کرتا ہے شعر

| | |
|---|---|
| محمد سے صفت پوچھو خدا کی | خدا سے پوچھیئے شان محمد |
| مدد کے تیری سب ۲۲ خواہاں وسیلہ کیا جانب تو | بڑا امواج دریا ہے تیری استعانت کا |

۲۲ مضمون دیگر یہ ہے کہ جب خدائے برتر نے تمام عالم کے واسطے تجھکو وسیلہ اکبر مقرر فرمایا اور معرفت حق تجھپر موقوف رکھی تو سارا عالم چونکہ اپنے حدوث محدود کے سبب ازلی حسن وجمال اور سرمدی حسب وکمال کی حد سے بسبب اوسکی بیحدی و بے مثلی کے متحیرہ تہا۔ لہذا اپنے اظہار کے واسطے جب اپنے کو اپنے حبیب کے آئینہ میں آراستہ کرلیا۔ یہہ حجاب اختیار کیا پس ناچار سب کو اوسی کی طرف بالضرور دامنگیر ہونا واجب ہوا الله ارشاد ہوا فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقَىٰ ۔ الایۃ ترجمہ مِنْ أَوَّلِهِ إِلَىٰ آخِرِهِ۔ اس دین میں کچہہ جبر نہیں کیونکہ اسکی مضبوط درست راہ بمقابلہ بے راہی خوب کہل چکی اور واضح ہوگئی ہے اب جو کوئی مفسدات و منکرات سے منکر ہوکر الله پر ایمان لانے کی راہ راست اختیار کریگا اور اسپر چلیگا یا الله برگزیدہ ہوگا اوسی نے وہ عروہ وثقی تہام لی اور وہ مضبوط ڈور پکڑلی جو ٹوٹنے والی نہیں اور نہ اوس میں کبہی ٹوٹنے کا اندیشہ ہے۔ اور الله سنتا ہے جانتا۔

اور اسی کے وسیلہ و استعانت کی سب کو ضرورت واقع ہوئی جیسا فرمایا وَابْتَغُوا إِلَيْهِ الْوَسِيلَةَ الخ اور وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ ۝ یعنی اوسی کی طرف وسیلہ کے متلاشی ہون۔ اور تجہی سے ہم سب مدد کے خواہان ہین۔

اس بیان سے معلوم ہوا کہ کسیکو اوس حبیب کے احاطہ سے فراغ نہیں ہے اور نہ کوئی اوس کے گہیرے سے باہر بلکہ وہ محیط عالم ہے سب کو اوسکی جانب

ضرورت اور سب اوس کے ہر امر مین محتاج۔ تمام امور کلی وجزوی مین بغیر اوس کے چارہ نہین۔ لہذا غور کیجئے کہ آپ کی استعانت کے بحر امواج کی کیا تہاہ اور کیا انتہا یعنی گہرائی حقیقت مین ایسی استعانت ووسیلہ آپ ہی کو شایان ہے۔

| لوجدوا اللہ توابا رحیما کا کہنا ہی | وہ تمام ہو مغفرت خواہان جو برسا ابر رحمت کا |
| --- | --- |

۱۲۳ پس جس نے اس عروہ وثقیٰ اور اس حبل متین کو تھام لیا۔ اور آپ کا دامن شریف ہاتھہ سے مضبوط پکڑ کر آپ سے مدد ووسیلہ طلب کیا ضرور مقبول ہوگیا اور بخش دیا گیا کیونکہ بوجہ رحمۃ للعالمینی کے آپ کا تقاضائے رحمت۔ پھر آپ کی حرص ومحبت بحال امت (جیسا ارشاد ہوا حریص علیکم بالمؤمنین رؤف رحیم ٥ ویا رب امتی امتی ٥) ہرگز اس بات کی مقتضی نہین کہ آپ شفاعت وسفارش وطلب بخشش سے دست بردار ہو جائین یا ہاتھہ کھینچ لین۔ اس لئے کہ خود کلام الٰہی اور پھر آپ کا ارشاد بطور نص قطعی وشہادت بین کے شفقت وبخشش امت پر حجت قاطع ودلیل روشن ہے۔ اور حریص صیغہ مبالغہ آپ کے کمال حرص گوارا زراہ شفقت خود کلام حق سے ظاہر کر رہا ہے کہ وہ حبیب تم پر کسی قسم کی مشقت گوارا نہین کرتا بلکہ اوسکو تمہاری بڑی حرص ہے اس بات کی کہ تم اوس کے سایۂ رحمت مین داخل ہو اور کسی مشقت ودکہہ مین نہ پڑو۔ اور آپ کا مکرر امتی امتی اے رب کہہ کر فرمانا کس قدر۔ پیار الفت وشیفتگی۔ محبت کو جانب امت لئے ہوئے ہے کہ بیان نہین ہوسکتا۔ اے واے بربادی بر خداوندی ورحمت وشفقت او۔ سچ ہے کہ ہم سے زیادہ ہماری جانون پر شفیق ورحیم ہین سواے اسکے کہ حق جل وعلیٰ خود صاف صاف اس قصہ کو بیان فرماتا ہے اور آپ کی مقبولیت ومغفرت اور رحمت

اور اپنی توجہ کا ثبوت اور تاکید۔ اور آپ کی رحمت و قبولیت اور یافت و منظوری کا اظہار فرماتا ہے۔ ارشاد کرتا ہے وَلَوْ اَنَّھُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَھُمْ جَآءُوْکَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰہَ وَاسْتَغْفَرَ لَھُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰہَ تَوَّابًا رَّحِیْمًا ہ یعنی جب وے اپنی جانوں پر ظلم کر کے یعنی گناہ کر کے کسی وقت و کسی جگہہ مین آپ کے پاس آوین اور آپ سے یا آپ کے وسیلہ سے اللہ کی جناب مین مغفرت کے خواستگار ہوں اور آپ سا رسول اون کے واسطے بخشش طلب کرے تو وہ ضرور اللہ کو نہایت متوجہ اور بڑا رحم کرنے والا پائینگے۔

اب یہان خیال کیجیے کہ آپ کی طلب بخشش پر رحمت و رجوع حق کا کسقدر رجحان ہے اور اللہ کی رحمت و رجوع و توجہ آپ کی طلب کی کتنی خواہشمند و رضا جو ہے۔ اور حرف لام تاکید و تحقق وَجَدُوا بصیغہ ماضی اور توّاب و رحیم الفاظ مبالغہ سے کیا کچھہ تاکید و تحقق و مبالغہ اس رسول مقبول کی بخشش طلبی پر رجوع و رحمت خدا کا پایا جانا مفہوم ہوتا ہے۔ غور کرو کس قدر شفقت و محبت و قبولیت خدا جانب حبیب برس رہی ہے

| رحمت خدا تمام ادھر ہی برس پڑے | | ہو جائے ذرا بھی جدھر ایما ئے محمد |
|---|---|---|

اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ہ

| تمہین ہادی ہو تمہین آئینۂ حق ہو ۹۲۴ | | تمہارا ہی جو دیوانہ وہ ہے راہ استقامت کا |
|---|---|---|

۹۲۴ یعنی جب یہہ حبیب حق جیسا کہ سابق نظمون مین بیان ہوا آئینۂ ذات حق ٹھیرا تو ہدایت و معرفت اور جو کچھہ حق تک پہونچنے کے ضروری اسباب ہین وے سب اسی پر منحصر ہوئے۔ پس جو کوئی اوس کے ساتھہ لگ گیا اور اُس عروۂ وثقٰی کو جس نے مضبوط پکڑ لیا اور ظاہری و باطنی پیروی کر کے اوس کے دل آویز حسن و خوبیون

سے آراستہ ہوگیا۔ اور پوری گرویدگی وشیفتگی اوس کے ساتھہ حاصل کرلی۔ اوس سے راہ استقامت پالی۔ اور منزل قدس مین جا پہونچا۔ اور وَادْخُلِی فِی جَنَّتِی ۵ مین داخل ہوگیا اور ہدایت مستقیم اور راہ راست کا مورد بن گیا۔ اور مطلوب اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۵ کو پہونچ گیا۔ یعنی ہمکو راہ راست کی رہنمائی فرما اور یہی اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ۵ ہے یعنی ہم اللہہی کے واسطے ہین اور اوسی کی طرف ہم پہرنے والے اور گذرنے والے ہین۔ اخر الامر صاحب صلوٰۃ وصاحب رحمت اور فلاح یاب۔ اور حق کی بشارت سے خوشخبری پانے والا ہوگیا۔

اور میرے باغ مین داخل ہوجا ۱۲ منہ

## ۲۵ عجب چاہت خدا کی ہے جدہر محبوب کا رخ ہو — وہین باران رحمت ہو وان دریا ہدایت کا

۲۵ اس لئے کہ آیت وَلَسَوْفَ یُعْطِیْکَ رَبُّکَ فَتَرْضٰی ۵ اور حدیث قدسی اَنَا اَطْلُبُ رِضَاکَ یَا مُحَمَّدُ الخ کے الفاظ سے جیساکچہہ رضاجوئی وکمال محبت ظاہر ہورہی ہے۔ وہ حبیب جو کچہہ ازراہ محبوبی خواہش کرے۔ اور اللہ تعالی بہی اپنے حبیب کی خوشنودی معلوم کرے۔ اور رخ محبوب جدہر متوجہ ہاوے رحمت خدا کا مینہہ اودہر ہی برس پڑے۔ اور ہدایت کا دریا جوش مارنے لگے بلکہ یہانتک لطف حق اوس کو گہیر لیوے کہ رحمت اوس کے لئے جان فروشی کو تیار ہوجاوے اور ہدایت اوس پر شیدا ہوجاوے۔ کیونکہ موافق مضمون ان آیات شریفہ کے اَلنَّبِیُّ اَوْلٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ الخ یہ نبی مومنین کے ساتھہ اونکی جانون سے بہتر ہے۔ اور عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَؤُوْفٌ رَّحِیْمٌ ۵ اوس پر شاق گذرتا ہے یہ امر کہ تم تکلیف پاؤ۔ تم پر حریص ہے یعنی تمہاری تلاش رکہتا ہے۔ ایمان والون پر نہایت شفیق اور نہایت مہربان ہے یعنی وہ

وہ حبیب حق بنسبت مومنین امت کے مومنین کی جانون کا بہت ہی بہی خواہ اور اونکے حق مین پوری حرص ورافت وشفقت ورحمت بتاہے اور لفظ اَولیٰ صیغہ تفضیل اور عَزِیزٌ و حَرِیصٌ ورَءُوفٌ ورَحِیمٌ الفاظ مبالغہ صفت مشبہ۔ آپکے غلبہ محبت اور شیفتگی و جان فروشی کو کسقدر امت کے حق مین خواہش مند ہین اور در اصل یہ محبت و شیفتگی کا غلبہ بسبب اُمیّتؐ نبی امی یعنی اصل ہونیکے ہے۔ کیونکہ آپکی امت آپ کے سایہ کے ضمن مین ہو جانے کے سبب آپسے وہ نسبت رکہتی ہے۔ جیسا جزو کو کل سے ہے اور کل کو جزو سے یا ذات کو صفات سے ہے اور صفات کو ذات سے اور یہہ اس سبب سے ہے کہ اپنا حسن وجمال آپ ہی کو زیادہ محبوب ہوتا ہے اسی واسطے فرمایا اَللّٰہُ جَمِیلٌ وَیُحِبُّ الْجَمَالَ اللہ کمال صاحب جمال ہے اور صاحب جمال کو دوست رکھتا ہے۔ اور یَا رَبِّ اُمَّتِیْ اُمَّتِیْ ؕ کی تکرار وتقاضا بہی اسی منشا سے ہے۔

| | |
|---|---|
| محبت کے ۵۲۶ یہ جلوے ہین جسے چاہا کیا مجنون | دکہا کر جلوۂ قدرت سراپا و قیامت کا |

۵۲۶ پس یہ سب جلوے ناز و نیاز کے بہ تقاضائے محبت ہین کیونکہ اوس جمیل بے عدیل سے نے اپنا حسن سراپا و جلوۂ قدرت اوس قامت مین جو نمونہ قیامت ہے جلوہ گر کرکے اور یہ سارے افسون پہیلا کر ہر ایک کو اپنا مبتلا بنایا۔ اب جس نے حقیقت ومعرفت کی نظر سے اوسے دیکہا مثل مجنون دیوانہ وگشتہ ہو گیا۔ اور مانند حضرت اویس رض شیفتگی و از خود رمیدگی اختیار کی بقول شخصے شعر

| | |
|---|---|
| محبت است کہ دل را نمی دہد آرام | وگرنہ کیست کہ آسودگی نمیخواہد |

حاصل یہ کہ لیلی کے واسطے چشم مجنون چاہیے کسی نے کیا خوب کہا ہے

ع دیدن روئے ترا دیدہ جان بین باید۔ پس راہ راست یہ ہے اور صراط مستقیم یہ ہے کہ لام تعریف اوس کے مقصود و مقررہ ہونے پر دلیل ہے۔ اور یہہ قرآن بھی اسی مقام و مضمون کے متعلق و مطابق ہے۔ وَفِیْ اَنْفُسِكُمْ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ ۰ اور کیا تم اپنی جانوں مین نہین دیکھتے ہو۔ وَمَنْ عَرَفَ نَفْسَهٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهٗ ۰ اور جس نے اپنی جان کو پہچانا اوس نے اپنے رب کو جان لیا۔

صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ

| | |
|---|---|
| جو عشق یار مین کامل ہوا اسید بین واصل | وہی محبوب یکتا ہی سراپا حسن فطرت کا |

۳۷ پھر جس کسی کی دیوانگی و شوریدگی اس حد کو پہونچ گئی۔ اور جو عشق یار مین کامل اوترا اور جس نے خود کو اوس محبوب کے اوصاف تضمینی مین موافق پایا۔ اوس نے تمام خدا کی نعمتین اپنے مین مشاہدہ کین وہ موافق اس کلام پاک کے کُلُّ شَیْءٍ یَرْجِعُ اِلٰی اَصْلِهٖ ۰ وَکُلٌّ مُیَسَّرٌ لِمَا خُلِقَ ۰ واصل بحق ہو گیا۔ (یعنی ہر شئی اپنی اصل کی طرف پھرتی ہے۔ اور ہر آسانی دیا گیا اوسی کے لیے ہے جس کے واسطے پیدا ہوا) اور وہی اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ کا مصداق قرار پا کر نعمت والون مین جا شامل ہوا یہانتک کہ مرتبۂ محبوبیت ہی فائز ہو کر سراپا حسن بنگیا اور خلعت محبوبی اور جامۂ حسن یکتائی آویزی زیب اوسی نے کیا۔ الحاصل مضمون اَلْفَقْرُ اِذَا تَمَّ فَهُوَ اللّٰهُ ظاہر ہوا۔ یعنی یہہ احتیاج جو جانب محتاج الیہ ہے جب پوری ہو گئی۔ اور اس نیاز سے بے نیازی ہوئی۔ پس وہ خدائے بے نیاز کی صفت بے نیازی مین محو و گم ہوا لَا یَصِلُ اِلَی الْکُلِّ اِلَّا مَنِ انْقَطَعَ عَنِ الْکُلِّ نہین پہونچتا ہے کل کو مگر وہی جو کل سے

منقطع ہو جاوے۔ اب بجز ذات بے نیاز کے کون مستقل ہے بیشک اللہ مستقل حقیقی ہے اور ما سوی
اللہ یہ تمامہ فانی۔ كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ ۝ وَّيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ وَ
الْاِكْرَامِ ۝ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ ۝ وَ كَلَامُهٗ حَقُّ الْكَلَامِ

غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ ط

| | |
|---|---|
| عجب انعام ہیں حق کے جدائی کے کہان کھٹکے | غضب سے ہو گیا ایمن اثر یہ ہے محبت کا |

۵۲۸ جائے غور ہے کیا کیا کرشمے محبت نے دکھلائے۔ اور کس قدر بے حدو
بے شمار آثار ونتیجے پھیلائے اور کیسی خدا کی نعمتین اور بخششین تمام جہان و جہان والون
پر ایثار فرمائین۔ اور ابر رحمت کی طرح موسلا دہار برسائین۔ نہ زبان کو طاقت کہ اوسکو
بیان کرسکے۔ اور نہ قلم مین قدرت کہ تحریر مین لاسکے۔ یہ اوسی محبوب کا طفیل ہے
کہ تمام عالم جسکا طفیلی ہے۔ جو اوس کے خاص طفیلی ہین وہی ناز محبوبی و اصرار
دلربائی کے لائق ہین۔ اون کو غضب سے کیا واسطہ۔ اور وہان غضب کا کیا
دخل۔ کلام حق غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ ط انہین محبوبون کی شان مین ہے
اور یہی حضرات يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ کے منشاو مورد ہین۔ اور اپنے متبعین و ماتحتون
کے لئے ابر رحمت کیون نہین ع کی فرشتون کی راہ ابر نے بیت نہ ٭
یہ سب ہے نتیجہ محبت کا اور یہ اثر ہے الفت کا۔ جو اس دائرہ مین داخل ہوا وہ غضب سے
محفوظ رہا۔ اور رحمت سے بہر پور ہوا۔

وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

| | |
|---|---|
| ۵۲۹ بہلا مجنون بہی بہکا انا لیلی جو کہتا ہو | سراپا وہ تو لیلی ہے او کیا غم ضلالت کا |

٢٩ یہی مضمون یہان بھی مراد ہے اس لئے کہ جس نے عشق و محبت مین کمال حاصل کیا۔ اور یار کا جلوہ و ظہور اپنے مین پایا خود کو محبوب جانکر اپنی اپنی استعداد و توفیق کے موافق کسی نے اَنَا لَیْلیٰ کہا۔ اور کسی نے نعرۂ اَنَا الْحَقّ مارا پردۂ غیریت کو اوٹھا دیا حقیقت توافق و عینیت کا لحاظ نہ کیا۔ بلکہ صورت توافق و تطابق کو عین جانکر مشاہدہ مین مستغرق ہو گئے اور خود سے وارستہ ہوکر خودی سے چھوٹ گئے۔ جہان خود و خودی کا پتہ نہ ہو وہان عمّ ضلالت کا کیا ذکر اور اوس جگہہ گمراہی کا کیسے گذر ہو۔ اور اونکو آوارہ گردی سے کیا مطلب یہہ دیوانگان حق بقول اَلْمَجْنُوْنُ مَعْذُوْرٌ مرفوع القلم ہین۔ بیشک یہہ قول حق ہے جو حق وَلَا الضَّآلِّیْنَ فرما رہا ہے۔ اے صاحب والست سمجھ لَا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ ۝ کون ہین یعنی اونکو نہ خوف ہے اور نہ وے غم کرین گے۔ یٰۤاَیَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ ارْجِعِیْۤ اِلٰی رَبِّكِ رَاضِیَةً مَّرْضِیَّةً ۝ فَادْخُلِیْ فِیْ عِبٰدِیْ وَادْخُلِیْ جَنَّتِیْ ۝ پس اے نفس مطمینہ راضی بازی اپنے رب کی طرف ہو لے وہ تجھسے راضی تو اوس سے راضی۔ اور میرے بندون مین جا مل اور میری جنت مین جا بیٹھ مناسب مقام غزل از مؤلف

امروز وصل جانان پیدا شده است مارا — ناز و نیاز جمله گردیده شد قضا را

آن روئے بے نقابی چشم کہ بی حجابی — باید هراز دیده بیرون کشم حیا را

این دیده بر نتابم این روے بر نه پیچم — ای وای این چنینت نظاره خود آرا

زلفت که ماسوی الله روییت کرد نیست الله (اگر دیدن) — زنجیر پاے طوطی آئینه خدا را

بلبل چه نغمه سنجی گلچین و سنبلش بین — نرگس به بین و سوسن لاله چنین دل آرا

این سرو جویباری این نزهت و طراوت — این نغزان بهاری فردوس منزل آرا

| منت پذیر جانان تحسین و مرحبارا | یاری چنین نگاری بر دوست چشم داری |
|---|---|

آمین ٥

| ب<br>نہاں اد نٰی منّی ہی یہ کیا اوسکی خلوت کا | ۵۳<br>اب آگے جا آمین سے عجب مقبول گنجینا ہے |
|---|---|

۵۳ اب اوس آمین وحی الٰہی کا مقام مقبولیت ہے جو اللہ کی معرفت اور بھیدون کا گنجینہ ہے۔ اور جو ذات باری کی تجلیون کا جائے قرار واقع ہوا ہے۔ اور جو فَاَوْحٰی اِلٰی عَبْدِہٖ مَا اَوْحٰی ٥ کا مقصود ٹھیرا ہے۔ اور جو مرتبہ فَکَانَ قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنٰی ٥ مین مقبول ہوا ہے۔ پس اے عزیز تو ہی آمین کہہ اور مامون ہوجا اس لئے کہ یہ امین گلزار لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کا گلچین ہے۔ اور ثُمَّ دَنٰی فَتَدَلّٰی کے چمنستان مین پہونچ چکا ہے۔ اور کیسے نہ ہو کہ اُدْنُ مِنِّیْ سے مخاطب ہو چکا ہے۔ اس مقبول جمال ازلی اور حدیقہ بہار سرمدی کو خلوت خاص لایزالی مین وہ ربودگی و تیزروی ہے کہ مخلوق مین کسی کو اوس تک بار نہین ہے لہذا حدیث لِیْ مَعَ اللّٰهِ وَقْتٌ لَا یَسَعُنِیْ فِیْهِ مَلَکٌ مُقَرَّبٌ وَّلَا نَبِیٌّ مُرْسَلٌ ٥ اسی مضمون سے شکربار ہے۔ اور جو راز و نیاز کہ اوس مقام و مرتبہ کے لائق ہین کوئی اوس سے خبردار نہین ہے وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ وَاِلَیْهِ الْمَصِیْرُ وَالْقَرَارُ شعر

| باشد اندر پردہ بازیہائے پنہان غم مخور | ہان مشو نا امید چون واقف نۂ ز اسرار غیب |
|---|---|

| ب<br>ملائک سے بھی پوشیدہ ہین مضمون قربت کا | ۱۳<br>نیاز و ناز کی باتین وہی جانین جو واقف ہو |
|---|---|

۱۳ پس یہ راز و نیاز وہی جانے جو اسرار عشق سے واقف ہو شعر

| کراماً کاتبین را ہم خبر نیست | میانِ عاشق و معشوق رمزیست |
|---|---|

اور کہتے ہین کہ یہ اللہ کی امانت عظیم ہے تمام مخلوق نے اس بار سے متحمل نہو کر اٹھانے سے انکار کیا خاص کر ملائکہ اگرچہ نورانی تھے جب دید انوار سے قربت تجلیات الٰہی کو انہون نے سامنے نہ کیا ڈر گئے اور موافق حکم وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ طبرہ عجز و خاکساری سجدہ مین جہک گئے یعنی سجدہ کرو اور قربت نزدیکی پاؤ۔ اور موافق قول نزدیکان را بیش بود حیرانی یہ جہل و نادانی پر مقر ہو گئے لیکن انسان خاکی کہ ظلوم و جہول تہا دیوانگی مین قبول ہو کر اور وَحَمَلَهَا الْإِنْسَانُ إِنَّهُ كَانَ ظَلُومًا جَهُولًا کے خطاب سے سرفرازی پاکر مشہور کر دیا گیا یہی وجہ ہے کہ اس گل حکمت کو تخم عشق بین تر کرنے کے لیئے شراب محبت کی بوتل اوس پر لنڈہا دی۔ اور تمام عالم مین اوس کی شہرت پہیلا کر قرعۂ فال بنام من دیوانہ زدند کا اوس کے حق مین دے دیا گیا۔ بقول حضرت حافظ شیرازی رحمۃ اللہ علیہ

**شعر**

آسمان بار امانت نتوانست کشید ۔۔۔ قرعۂ فال بنام من دیوانہ زدند

سر تسلیم خم ہو کر دم ہی بیان مطلب ۔۔۔ حبیب حق کی مدحت ہے محل ہے یہ اجابت کا

۷۳ اے عزیز یہ مقام اللہ کے حبیب کی مدحت کا ہے جو اللہ کے کلام سے ہے اس سے بہتر اور کون سا موقع و محل اجابت و قبولیت کا ہوگا۔ یہ مدح سرور عالم حبیب اکرم صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم کا سودا اس گنہگار نے صرف اجابت کی خریداری کی غرض سے مول لیا ہے۔ آ اور سر تسلیم خم کر کے عرض حال کر اور آرزو مانگ موافق کلام حضرت حافظ کے کہ کیا موتی پروتے ہین۔

**اشعار**

یوسف گم گشتہ باز آید بکنعان غم مخور ۔۔۔ کلبۂ احزان شود روزے گلستان غم مخور

اے دل غمدیدہ حالت بہ شود دل بد مکن ۔۔۔ وین سر شوریدہ باز آید بسامان غم مخور

| | |
|---|---|
| مدد ۳۳ حق کی آپہونچی مبارک فتح تو چکھی | ہوا محبوب کا جلوہ یہی ہے وقت دولت کا |

۳۳ اب دیکھہ خدا کی مدد یہ پہونچگئی کہ بذریعہ فاتحۃ الکتاب تو نے مبارک فتح حاصل کی اور جلوہ محبوب حق تو نے ایسے درخشان مطالب کے ساتھہ معاینہ کرلیا پس یہی دولت ہی نعمت ہے اور یہی ثروت - اور تو نے دیکھہ لیا کہ اس جگہہ کیسی کیسی عجیب و غریب انواع سے رنگین خوبیون کے ساتھہ دولت و ثروت کا ظہور ہو رہا ہے بیشک یہی غلبۂ حق اور اسلام کی شان کے شایان ہے جیسے فرمان ہیبت نشان اِذَا جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ۝ سے عیان ہے یعنی جب حق آگیا باطل مٹ گیا۔

پس اے عزیز جب حق کی طرف سے یہ عطیۂ مبارک تیرے لیے حرز جان ہے تو تو پہر کیون حیران و پریشان ہے۔ تمام آفات و بلیات کی روک کو یہی ایک قلعۂ مضبوط اور یہی جائے امان ہے یہی سب دردون کا درمان ہے۔ اور تمام دینی و دنیوی مطالب و مرادات۔ اور ظاہری و باطنی مقاصد و کمالات۔ اور سب قسم کے حسنات و عطیات عالم ظاہری و اخروی و جسمانی و جنانی و قلبی و روحی کا ذریعہ حصول و واسطۂ وصول یہی تیغ بُران اور یہی عروس زبان ہے بحمد اللہ المنان و برکۃ حبیبہ صاحب الجود والاحسان و علیہ التکلان فی الدہور والاوان برحمتک یا ارحم الراحمین والصلوٰۃ والسلام علی حبیبہ محمد و آلہ و اصحابہ اجمعین۔

| | |
|---|---|
| خدایا کر عطا ۳۴ کامل مرادین ہین سب سائل | کہ ذکر دوست ہے شامل کہلا ہی باب نعمت کا |

۳۴ خداوندا ہم سب گدا تیرے آستانہ پر سائل ہین تیری نعمت کے دروازے تیرے حبیب کے ذکر سے جو سراسر رحمت ہے کشادہ کرکے فتح باب کرتے ہین۔ صدقہ اُس

حبیب اور اوس کے ذکر کا ہم بے نواؤن کی خالی جھولی اور خشک پیالی کو اپنے عطیۂ لازوال
ور نعمت مالا بال سے بہرہ دے شعر

| | |
|---|---|
| نصیب ماست بہشت ای خداشناس برو | کہ مستحق کرامت گناہگار انند |
| درودِ حق محمد پر محمد حق کی نعمت ہے | خدا کا شکر و احسان ہے یہ گنجینا نور برکت کا |

۱۳۵ اے خدا اپنے حبیب محمد صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم پر جو تیری خاص نعمت
رحمت ہے درود لائق بھیج بڑا شکر و احسان ہے کہ تو نے ایسی نعمت ہم پہ
بخشی اور اپنا نور و برکت ہمارے واسطے ظاہر فرمایا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ
مُحَمَّدٍ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ كَمَا هُوَ اَهْلُهٗ وَكَمَا تُحِبُّهٗ وَتَرْضَاهُ وَشَفِّعْهُ فِيْنَا
وَتَرْحَمْنَا بِهٖ ۝

## اشعار دعاء

| | |
|---|---|
| تو دستگیر شو ای خضر پی خجستہ کہ من | پیادہ میروم وہمرہان سوارانند |
| خلاص حافظ ازان زلف تابدار مباد | کہ بستگان کمند تو رستگارانند |

## تمت بالخیر